# شیخ شہاب الدین سہروردی

نوشتہ

حکیم شمس اللہ قادری

مرتب

طارق محمود



# شیخ شہاب الدین سہروردی

نوشتہ

حکیم شمس اللہ قادری

مرتب

طارق محمود


بیکن بکس




میاں چیمبرز، 3 ٹیمپل روڈ، لاہور فون: 6366079 - 042
6365721

گلگشت، ملتان فون: 6520791، 6520790 - 061

e-mail:beaconbookspakistan@hotmail.com
e-mail:beacon_books_pakistan@yahoo.com

اشاعت : 2007ء

عبدالجبار نے

حاجی حنیف اینڈ سنز پرنٹرز لاہور

سے چھپوا کر بیکن بکس ملتان۔ لاہور

سے شائع کی۔

قیمت : 30 روپے

ISBN: 978-969-534-127-8

# انتساب

اپنی مادرِ علمی

بہاءالدین زکریا یونی ورسٹی، ملتان

کے نام

# حرفِ آغاز

حکیم شمس اللہ قادری (۱۸۷۷-۱۹۵۳ء) حیدرآباد دکن کے ممتاز محقق، مورخ اور ادیب تھے۔ انہوں نے اپنے وسیع مطالعہ کے باعث تاریخ وادب سے متعلق اعلیٰ پائے کے تحقیقی و تدقیقی کارنامے سرانجام دیئے۔ ان کا شمار حیدرآباد کے بالغ النظر مورخین میں ہوتا ہے۔ جنہوں نے اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لاکر اُردو تاریخ نویسی کو نئے جہانوں سے آشنا کیا۔ وہ بیک وقت ماہر آثارِ قدیمہ، ماہر مسکوکات اور دیگر علوم وفنون کے ماہر کے طور پر برصغیر میں مشہور ومعروف تھے۔ متنوع موضوعات پر تحریر کردہ اُن کے مضامین ہندوستان کے موقر رسائل ''اردو'' (اورنگ آباد)، ''مجلّہ عثمانیہ'' (حیدرآباد دکن)، ''زمانہ'' (کانپور)، ''تاریخ'' (حیدرآباد دکن)، ''مخزن'' (لاہور)، ''ہندوستانی'' (الہ آباد)، ''تمدن'' (دہلی) وغیرہ میں شائع ہوئے۔ اُن کی کئی تصانیف ''نقودِ اسلامیہ'' (۱۹۲۴ء)، ''اردوئے قدیم'' (۱۹۲۵ء)، ''آثار الکرام'' (۱۹۲۸ء)، ''سلاطینِ معبر'' (۱۹۲۸ء)، ''نظام التواریخ'' (۱۹۳۰ء)، ''ملیبار'' (۱۹۳۰ء)، ''مورخینِ ہند'' (۱۹۳۲ء)، ''امرائے آصفیہ'' (۱۹۳۹ء)، ''امرائے پائیگاہ'' (۱۹۴۰ء) وغیرہ آج بھی نہایت اہمیت کی حامل ہیں۔ انہی یادگار تصانیف میں ایک کتاب سلسلۂ تصوف ''سہروردیہ'' کے موسس اعلیٰ شیخ شہاب الدین سہروردی ایسے بزرگِ کامل کی زندگی اور تعلیمات کے ذکر پر مشتمل ایک تحقیقی وتدقیقی جائزہ کے طور پر اہم ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کتاب کی تالیف کی ایک وجہ شیخ شہاب الدین سہروردی کی شخصیت، علمی بصیرت اور فہم وفراست کا اعتراف ہے جبکہ دوسری وجہ مملکتِ آصفیہ (۱۷۲۴-۱۹۴۸ء) کے نظام الملک آصف جاہ اول، میر قمرالدین خان کا سلسلۂ نسب ہوسکتا ہے جو سترہ واسطوں سے ہوتا ہوا شیخ الشیوخ حضرت شہاب الدین سہروردی سے جا ملتا ہے۔ حکیم صاحب کی یہ کتاب تصوف اور صوفیاء سے اُن کی دلچسپی کا بھرپور مظہر ہے۔

حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی ماہ شعبان ۵۳۹ھ میں زنجان کے مضافات میں واقع قصبہ ''سہرورد'' میں پیدا ہوئے اور یکم محرم الحرام ۶۳۲ھ کو اُنہوں نے وفات پائی۔ آپ کا سلسلہ نسب ۱۳ واسطوں سے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے جاملتا ہے۔ شیخ شہاب الدین سہروردی بن عبداللہ بن محمد بن عبداللہ بکری المعروف عموریہ بن ابن سعد بن حسین بن قاسم بن سعد بن نصر بن عبدالرحمان بن قاسم بن محمد بن حضرت ابوبکر صدیقؓ تک ثابت ہے۔ تصوف کی دنیا میں آپ کی حیثیت ایک بزرگ اور ولی کامل کی ہے۔ عراق، مصر، شام، حجاز، ایران، ہندوستان اور پاکستان میں آپ کی بزرگی اور اکملیت کے قائل ہزاروں، لاکھوں مریدین اس بات کا بین ثبوت ہیں کہ آپ کی ذات صاحب کشف و کرامات ہے۔

شیخ شہاب الدین نے اپنے چچا شیخ ابوالنجیب سہروردی سے کسب فیض کیا جو خود بھی نہایت متقی اور پرہیزگار اللہ والے تھے۔ آپ نے تمام دینی و دنیاوی علوم اُن سے حاصل کیے۔ اپنے پیرومرشد کے انتقال (۵۶۴ھ) کے بعد اُن کی مسند اور سلسلہ سہروردیہ کے موسس ثانی قرار پائے۔ لاکھوں لوگوں نے آپ سے فیض حاصل کیا۔ بہت سے نامور علماء، فضلاء آپ کے حلقہ ارادت میں رہے۔ برصغیر پاک و ہند میں آپ کے خلفاء کی تعداد بہت زیادہ تھی اُن کے ممتاز اور نامور خلفاء میں حضرت شیخ بہاءالدین زکریا ملتانی ☆۱، شیخ جلال الدین تبریزی، حضرت شاہ ترکمان بیابانی، حضرت شیخ شہاب الدین جگجوت، حضرت سید نورالدین مبارک غزنوی، حضرت شیخ نوح بھکری، حضرت مولانا مجدالدین حاجی، حضرت شیخ ضیاء الدین رومی، حضرت شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی، حضرت شیخ فریدالدین عطار، حضرت شیخ ظہیرالدین محمود بن عبداللہ سہروردی اور حضرت شیخ شمس الدین صفی سہروردی، حضرت شیخ شریف الدین سہروردی ☆۲ وغیرہ شامل ہیں۔

---

☆۱ برصغیر پاک و ہند میں سہروردیہ سلسلہ کے بانی شیخ الاسلام حضرت بہاءالدین زکریا ملتانی ۲۷ رمضان ۵۶۶ھ کو ملتان کے نزدیک قصبہ کروڑ میں پیدا ہوئے۔ اپنے مرشد کامل کی تلاش کے سلسلہ میں بہت سے صالحین اور فقراء سے استفادہ کیا۔ بالآخر بغداد میں شیخ شہاب الدین سہروردی کی صورت میں اپنے مرشد کو پانے میں کامیاب ہو گئے اور انتہائی مختصر وقت میں سلطان المشائخ کی صحبت واردات کی برکات کے باعث خرقہ خلافت حاصل کیا اور مرشد کے حکم کے مطابق ملتان تشریف لے آئے۔ انہوں نے اپنی ساری زندگی لوگوں کی فلاح و بہتری کے لیے وقف کر دی۔ آپ کے عہد کو خیر الاعصار کہا جاتا ہے۔

☆۲ آپ کا تعلق حیدرآباد دکن سے تھا۔ جہاں تمام عمر لوگوں کی فلاح اور بھلائی کے لیے کام کیا۔

شیخ شہاب الدین نے تمام عمر رشد و ہدایت کے چراغ روشن کیے اور لاکھوں لوگ آپ کی تبلیغ سے مشرف بہ اسلام ہوئے۔ مخلوقِ خدا کی رہنمائی اور ہدایت کے لیے کئی کتابیں اور رسالے بھی تحریر کیے۔ جن میں تصوف، علم الکلام، فلاسفہ قدیم، منازل سلوک، قرآن پاک کی تفسیر ایسے موضوعات پر نہایت مدلل انداز میں گفتگو کی۔ اُن کی کتب میں جذب القلوب الی مواصلۃ المحبوب، رشف النصائح، اعلام الھدیٰ، کتاب الاراد، صفوۃ الصوفیہ فی آداب المریدین، بغیۃ البیان فی تفسیر القرآن، کتاب الوصایا، الحریق المختوم لذوی العقول والنھوم، مقامات العارفین، اسرار العارفین و سیر الطالبین، الرسالہ فی اعتقاد الحکماء، الرسالہ فی الفقر اور عوارف المعارف وغیرہ شامل ہیں۔ منجملہ ان تصانیف کے اُن کی کتاب ''عوارف المعارف'' سب سے زیادہ مشہور مبسوط اور جامع تصنیف ہے جو تصوف اور احکام و آداب، شریعت کی تعلیمات کے لیے بنیادی اہمیت کی حامل ہے۔ ذکرِ قلبی، توجہ شیخ، نسبتِ عثمان کا ظہور اور معین اسباق اس سلسلہ کا اختصاص ہیں۔

حکیم شمس اللہ قادری نے نہایت محنت اور دلجمعی سے شیخ شہاب الدین سہروردی کے متعلق معلومات اس کتاب میں جمع کر دی ہیں جو نہ صرف اس سلسلہ سے منسلک صاحبان کی رہنمائی کے لیے منفرد مطالعہ کی حیثیت رکھتی ہیں بلکہ دیگر سلاسلِ تصوف چشتیہ، قادریہ، نقشبندیہ اور عام قارئین کی دلچسپی کا بھی بہت سارا سامان اس کتاب میں موجود ہے۔

اس کتاب کی ترتیب کے سلسلہ میں اپنے اساتذہ ڈاکٹر انوار احمد، ڈاکٹر روبینہ ترین، ڈاکٹر معین الدین عقیل اور دوستوں حسن نواز (اسلام آباد)، حافظ سرور، عمار زیدی، شعبۂ عربی، بہاء الدین زکریا یونیورسٹی، ملتان، ملک طفیل، صدرِ شعبۂ فارسی، اسلامیہ کالج خانیوال اور سیّد معاویہ امجد بن سیّد امین شاہ (خانیوال) کا شکر گزار ہوں جنہوں نے کتاب کی اشاعت کے ہر مرحلے اور متن میں موجود عربی و فارسی اشعار کے ترجمہ کے سلسلہ میں میری بھرپور معاونت فرمائی۔

طارق محمود

# الامام العارف محی السنہ شیخ الشیوخ ابو جعفر عمر بن محمد بن عبداللہ بن عمویہ التمیمی البکری المعروف بہ شیخ شہاب الدین السہروردی

مشہور جغرافیہ نویس یاقوت حموی شہاب الدین ابو عبداللہ الرومی ☆ المتوفی ٦٢٦ھ غالباً سب سے پہلا مصنف ہے جس نے شیخ الشیوخ کا تذکرہ کیا ہے۔ اس کی شہرہ آفاق تصنیف معجم البلدان شیخ الشیوخ کی وفات سے گیارہ سال پہلے ٦٢١ھ کے حدود میں تمام ہوئی ہے۔ اس میں جو حالات مذکور ہیں اگرچہ نہایت مجمل ہیں۔ تاہم نام ونسب، تاریخ ولادت اور بغداد کی سکونت پر اُن سے کافی روشنی پڑتی ہے۔

معجم البلدان کے بعد قاضی شمس الدین احمد بن خلکان المتوفی ٦٨١ھ کی کتاب وفیات الاعیان خاص توجہ کے قابل ہے۔ کیونکہ ابن خلکان بھی یاقوت کی طرح شیخ الشیوخ کا معاصر ہے۔ شیخ الشیوخ کی وفات کے بیالیس سال بعد ٦٥٤ھ میں اس نے اپنی کتاب کی تالیف شروع کی۔ اٹھارہ سال کے بعد ٦٧٢ھ کے حدود میں اُسے تمام کیا۔ اس میں شیخ الشیوخ کا تذکرہ خاصی تفصیل کے ساتھ تحریر ہے۔

امام حدیث ابو عبداللہ محمد بن سعید الدبیثی المتوفی ٦٣٧ھ اور مؤرخ عصر محبّ الدین ابو عبداللہ محمدؒ بن نجار البغدادی المتوفی ٦٤٣ھ نے حافظ حدیث ابو بکر احمد بن علی المعروف بالخطیب البغدادی المتوفی ٤٦٣ھ کی ''تاریخ بغداد'' کے ذیل لکھے ہیں اور اُن میں شیخ الشیوخ کا تذکرہ بھی درج کیا ہے۔ لیکن یہ کتابیں اِس وقت نادر ونایاب ہیں۔ تاہم اِن کے بعض اجزاء زمانہ مابعد کی تصنیفات میں اس وقت بھی محفوظ ہیں۔

---

☆ شہاب الدین ابو عبداللہ یاقوت بن عبداللہ الحموی ٥٧٥ ہجری (١١٧٩ء) میں ملکِ روم میں پیدا ہوئے۔ اُنہوں نے غالباً عبدالصمد الحرستانی اور تاج الدین الکندی سے تلمذ کیا۔ یاقوت نے اپنی تمام کتب الشریف ابوالحسن علی بن احمد الزیدی کے مشہد کو وقف کر دی تھیں۔

علامہ کمال الدین عبدالرزاق بن احمد الشیبانی المعروف بابن الفوطی المتوفی ۷۲۳ء، امام عفیف الدین ابو محمد عبداللہ بن اسعد الیافعی المتوفی ۷۶۸ء اور قاضی تاج الدین ابو نصر عبدالوہاب بن علی الشافعی المعروف بابن السبکی المتوفی ۷۷۱ء اگرچہ شیخ الشیوخ کے معاصر نہیں ہیں۔ لیکن قریب العہد ضرور ہیں۔ ابن الفوطی خواجہ نصیر الدین طوسی کے شاگرد، عطا ملک علاؤالدین جوینی کے مداح اور بغداد میں مدرسہ مستنصریہ کے خازن کتب تھے۔ ان کی کتاب ''الحوادث الجامعۃ'' میں قرن ہفتم کے وقائع مہمہ اور اعیان واشراف کے تراجم مذکور ہیں۔ امام یافعی ائمہ صوفیہ میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کی تاریخ ''مرآۃ الجنان'' ۷۵۰ء میں تمام ہوئی ہے اس میں التزام کے ساتھ زہاد وصالحین کے تراجم بالتفصیل تحریر ہیں۔ ابن السبکی ائمہ حدیث سے ہیں، ان کی تصنیف الطبقات الشافعیہ اس جامعیت کے ساتھ لکھی گئی ہے کہ مجموعی حیثیت سے فنِ رجال کی کوئی کتاب اس کی برابری نہیں کرسکتی۔ اس میں شیخ الشیوخ کا تذکرہ اس تفصیل سے لکھا ہے کہ کسی دوسری کتاب میں اس سے زائد تو کیا اس کے برابر بھی نہیں مل سکتا۔ ویثی ابن نجار اور ابن خلکان کی تاریخیں ابن فوطی۔ یافعی اور ابن سبکی تینوں کے پیش نظر تھیں۔ اس لیے ان کی کتابوں میں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ حرف بہ حرف سند کے قابل ہے۔

ان مصادر کے علاوہ تاریخ ظہور التتر، سلجوق نامہ، راحت القلوب، فوائد الفواد اور مناقب العارفین ایسی کتابیں ہیں کہ اُن سے بھی شیخ الشیوخ کی نسبت چند متفرق معلومات حاصل ہوتی ہیں اور وہ قدامت کے لحاظ سے معتبر ترین مصادر میں شمار ہونے کے قابل ہیں۔ ان میں سے پہلی کتاب، تاریخ ظہور التتر، جو عام طور پر سیرۃ سلطان جلال الدین منکبرنی کے نام سے مشہور ہے، ۶۳۹ء میں تصنیف ہوئی ہے۔ اس کا مصنف نور الدین محمد بن احمد النسوی، سلطان جلال الدین کا منشی تھا۔ دوسری کتاب سلجوق نامہ ۶۸۱ء اور ۶۸۴ء کے مابین تصنیف ہوئی ہے۔ اس کے مصنف امیر ناصر الدین یحیٰ بن مجد الدین محمد ترجمان المعروف بابن بی بی کو سلاجقہ رُوم کے دربار سے تعلق تھا۔ تیسری کتاب راحت القلوب سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین احمد البدایوانی المتوفی ۷۲۵ء کی تصنیف ہے۔ اس میں شیخ کبیر خواجہ فرید الدین مسعود گنج شکر المتوفی ۶۶۴ء کے وہ

ملفوظات جمع ہیں۔ جو شیخ الشیوخ کی وفات کے تیس سال بعد ۶۵۵ھ اور ۶۵۶ھ میں مذکورہ ہوئے ہیں۔ شیخ کبیر چونکہ شیخ الشیوخ کے صحبت یافتہ تھے اس لیے آپ نے جو کچھ بیان کیا ہے وہ عینی مشاہدات یا یقینی مسموعات پر مبنی ہے۔ چوتھی کتاب فوائد الفواد مشہور شاعر میر حسن بن علاء الجزی المتوفی ۷۳۶ھ نے سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین احمد کی مجالس جمع کی ہیں۔ اِن مجلسوں میں جو ۷۰۷ھ سے ۷۲۲ھ تک منعقد ہوئی ہیں۔ سلطان المشائخ نے شیخ الشیوخ کی نسبت جو کچھ بیان کیا ہے وہ اپنے مرشد شیخ کبیر خواجہ فرید الدین گنج شکر سے سنے ہوئے واقعات ہیں۔ پانچویں کتاب مناقب العارفین شیخ جمال الدین عارف چلپی کے مرید شمس الدین افلاکی کی تصنیف ہے اور شیخ الشیوخ کی وفات کے چھیاسی سال بعد ۷۱۸ھ کے حدود میں لکھی گئی ہے۔ اس میں افلاکی نے شیخ الشیوخ کے وہ واقعات لکھے ہیں جو مولانا روم یا اُن کے فرزندوں اور مریدوں کی زبانی مسموع ہوئے ہیں۔

متاخرین کی تصنیفات میں مولانا نور الدین عبد الرحمٰن الجامی المتوفی ۸۹۸ھ کی ''نفحات الانس جو ۸۸۳ھ میں تصنیف ہوئی ہے۔ شیخ الشیوخ کے احوال کی نسبت قابل استناد کتاب ہے۔ کیونکہ اس کے بیشتر مطالب ابن خلکان اور امام یافعی کی تصنیفات سے منقول ہیں ''نفحات الانس'' کے بعد تواریخ وتراجم میں جس قدر کتابیں تصنیف ہوئی ہیں اور اُن میں سے جن جن کتابوں میں شیخ الشیوخ کا تذکرہ مرقوم ہے اُس کا بیشتر حصہ عربی میں مرآۃ الجنان اور فارسی میں نفحات سے اخذ ہوا ہے۔

عراق عجم میں زنجان ☆[1] کے قریب ہمدان جانے والے راستہ پر ایک شہر سہرورد آباد تھا۔ چوتھی صدی میں ابنِ حوقل نے اُسے بڑے شہروں میں شمار کیا ہے اور وسعت کے لحاظ سے شہرزور ☆[2] کے برابر بتایا ہے۔ شیخ الشیوخ اس شہر میں ۵۳۲ھ ماہِ رجب کے اواخر یا ماہِ شعبان کے اوائل میں پیدا ہوئے۔ آپ خلیفہ اول امیر المومنین حضرت ابوبکر الصدیقؓ کی اولاد سے ہیں۔ مورخ ابن خلکان

---

☆ شمالی ایران میں جبال (عراقِ عجم) کا ایک اہم شہر جو قزوین و ہمدان و آذربائجان اور کیلان کے مابین واقع ہے۔ شہرِ زنجان دریائے زنگانہ رُود پر واقع ہے (جس کا قدیم نام نزھۃ القلوب، ص ۲۲۱ کے بیان کے مطابق ماجِ رود ہے) جو مشرق سے مغرب کو بہتا ہے اور سفید رُود (رک بآں) کے بائیں کنارے پر اس سے جا ملتا ہے۔ زنجان آذربائجان سے قزوین کو اور وہاں سے تہران اور خراسان کو جانے والی بڑی سڑک پر ایک اہم مقام ہے۔ (اردو دائرہ المعارف، جلد دہم، لاہور، طبع اوّل، ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء، ص ۳۰۵)

☆ یہ ترکمانیہ کی ایک ریاست تھی جو ۱۳۰۹ھ اور ۱۸۹۲ء کے وسط تک اور سلطنتِ عثمانیہ کے دَور تک شہرزور کے نام سے مشہور رہی۔ اسے آج کل کرکوک کہا جاتا ہے۔

نے سلسلہ نسب اس طرح بیان کیا ہے۔ عمر بن محمد بن عبداللہ بن محمد بن عمویہ بن سعد بن حسین بن قاسم بن علقمہ بن نصر بن معاذ بن عبدالرحمن بن قاسم بن محمدؒ بن ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

الولی الشہیر الزاہد الفقیہ شیخ ضیاء الدین ابو نجیب عبدالقاہر بن عبداللہ بن محمدؒ بن عمویہ [۱] شیخ الشیوخ کے چچا تھے۔ شیخ الشیوخ نے چونکہ اپنے چچا کے سایۂ عاطفت میں تربیت پائی ہے۔ اس لیے تھوڑا سا حال اُن کا بھی بیان کیا جاوے تو چنداں غیر ضروری نہیں ہے۔ شیخ ابو نجیب ۴۹۰ھ میں سہرورد میں پیدا ہوئے، تحصیل علم کے لیے بغداد آئے۔ مسندِ عراق ابو علی محمدؒ بن سعید بن نبہان المتوفی ۵۱۱ھ اور ابو محمد عبدالخالق زاہر بن طاہر الشحامی المتوفی ۵۴۹ھ سے حدیث پڑھی۔ امام ربانی احمد بن محمد الغزالی المتوفی ۵۲۰ھ کی صحبت میں رہ کر تصوف کے اسرار و حقائق سیکھے۔ بغداد کے مغربی حصہ میں دجلہ کے کنارے رباط بنوائی، زہاد اور صوفیا کو لا کر اس میں رکھا۔ خود بھی اسی جگہ وعظ و تذکیر میں مشغول ہوئے۔ پھر مدرسہ نظامیہ میں درس دینے لگے۔ یہ شغل مدت تک جاری رہا۔ اسی زمانہ میں حافظِ خراسان ابو سعد عبدالکریم بن محمدؒ السمعانی المتوفی ۵۶۳ھ اور حافظِ شام ابو القاسم علی بن حسن بن عساکر المتوفی ۵۷۱ھ نے آپ سے حدیث سماعت کی۔ ۵۵۷ھ میں زیارت بیت المقدس کے لیے شام کی جانب روانہ ہوئے۔ موصل میں آکر جامع عتیق میں وعظ فرمایا۔ وہاں سے دمشق آئے۔ ملک العادل نور الدین محمود بن زنگی (۵۴۱ھ ۵۶۹ھ) نے آپ کا بے حد احترام کیا جس کے باعث دمشق میں کچھ عرصہ قیام رہا۔ صلیبی لڑائیوں کی وجہ سے زیارت بیت المقدس کا موقع نہیں ملا۔ ناگزیر بغداد کو واپس چلے آئے۔ ۱۷ جمادی الآخر ۵۶۳ھ کو انتقال فرمایا۔ اپنی رباط میں مدفون ہوئے۔ آپ کی تصنیفات سے ''آداب المریدین'' [۲] نہایت مشہور ہے۔ یہ کتاب تصوف میں ہے اور ہندوستان کے مشائخ صوفیہ میں نہایت مقبول ہوئی ہے۔ شیخ شرف الدین احمد بن یحیی المنیری المتوفی ۷۸۲ھ نے قاضی شرف الدین محمد بن محمد البلغمی کی فرمائش سے اِس کی مبسوط شرح لکھی ہے [۳]۔ خواجہ بندہ نواز گیسو دراز سید محمدؒ بن یوسف الحسینی المتوفی ۸۲۵ھ نے ۸۱۳ھ میں اِس کا فارسی میں ترجمہ کیا ہے۔ اور جگہ جگہ توضیحی فوائد اضافہ کیے ہیں [۴]۔

شیخ الشیوخ وطن سے چھوٹی عمر میں اپنے چچا شیخ ابو نجیب کے یہاں بغداد چلے آئے اور

ان کے سایہ عاطفت میں تربیت حاصل کی۔ گیارہ سال کی عمر سے حدیث پڑھنی شروع کی اور جن آئمہ فن سے استفادہ کیا۔ اُن میں سے بعض کے نام یہ ہیں:

(۱) ابوالفتوح الطائی محمد بن محمد الہمدانی المتوفی ۵۵۵ھ۔[۵]

(۲) مسندِ عراق الامام الحافظ ابوالمظفر ہبۃ اللہ بن احمد الشبلی المتوفی ۵۵۷ھ۔[۶]

(۳) محدث اصفہان ابواحمد معمر بن عبدالواحد بن فاخر القرشی المتوفی ۵۶۴ھ۔[۷]

(۴) مسند بغداد ابوالفتح محمد بن عبدالباقی بن البطی المتوفی ۵۶۴ھ۔[۸]

(۵) ابوزرعہ طاہر بن محمد المقدسی المتوفی ۵۶۶ھ۔[۹]

اسی عہد میں ابنِ فضلان شیخ ابوالقاسم یحیٰ بن علی البغدادی المتوفی ۵۵۵ھ[۱۰] علم الخلاف اور علم الجدل کے زبردست عالم گزرے ہیں۔ ان سے علم فقہ کی تکمیل کی۔ اپنے چچا شیخ ابونجیب سے علم تصوف اور وعظ وتذکیر کے آداب سیکھے۔ امام الائمہ غوث الاعظم شیخ محی الدین، ابی محمد عبدالقادر بن ابوصالح الجیلی المتوفی ۵۶۱ھ کی صحبت سے فیض حاصل کیا۔

امام یافعی نے روض الریاحین کے تکملہ میں جس کا نام خلاصۃ المفاخر ہے۔ خود شیخ الشیوخ کی زبانی یہ روایت نقل کی ہے۔ کہ شیخ الشیوخ ایام جوانی میں علم کلام کی تحصیل وتکمیل کے لیے حد سے زیادہ کوشاں تھے۔ اس علم کی بہت سی کتابیں بھی پڑھ لی تھیں۔ درس کا سلسلہ برابر جاری تھا۔ شیخ الشیوخ کے چچا شیخ ابونجیب اس سے باز رکھنا چاہتے تھے۔ لیکن شیخ الشیوخ کو اس کے ترک کرنے میں تامّل تھا۔ ایک روز ابونجیب شیخ الشیوخ کو لے کر حضرت غوث الاعظم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اپنے بھتیجے کا علم کلام کی طرف راغب رہنا اور اُس سے باز رکھنے کے لیے اپنی کوشش کا بے سود ثابت ہونا بیان کیا۔ حضرت غوث الاعظم نے اولاً شیخ الشیوخ سے اُن کتابوں کے نام دریافت کیے جو علم کلام میں اُن کے مطالعہ سے گزر چکی تھیں۔ اِس کے بعد اُن کے سینہ پر ہاتھ رکھا۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ علم کلام کے تمام مسائل دل سے یک لخت محو ہو گئے۔ جو کتابیں پڑھی تھیں وہ بھی ذہن سے نکل گئیں۔ لیکن اس کے ساتھ ہی دل کے دروازے روشن ہو گئے اور اس میں علم لدنی کا سمندر موجیں مارنے لگا۔ اس وقت حضرت غوث الاعظم نے فرمایا۔ "یاعمر انت آخر المشھورین

بالعراق ''یعنی اے عمر تم اُن لوگوں کے آخر میں ہوگے جو عراق میں مشہور ہوئے ہیں۔[۱۱]

خلیج فارس کے قریب شط الفرات میں دجیل و دجلہ کی دو کھاریوں کے درمیان عبادان نام کا ایک جزیرہ ہے۔[۱۲] شیخ الشیوخ نے اُس میں آ کر عزلت گزینی اختیار کی اور اس جگہ ایک مدت تک ذکر و عبادت اور ریاضت و مجاہدہ میں مصروف رہے کئی سال تک کعبہ میں مجاورت کی۔ متعدد حج کیے۔ پھر بغداد میں آ کر اپنے چچا شیخ ابو نجیب کی رَباط میں وعظ کہنا شروع کیا جو بے حد مقبول ہوا اور اُس کے سننے کے لیے ہر وقت خلائق کا ہجوم رہنے لگا اور آپ بہت جلد مرجع خاص و عام ہو گئے۔ ایک دفعہ مجلسِ وعظ میں کرسی پر تشریف فرما ہوتے ہوئے یہ اشعار پڑھے:

لاتقسنی وحدی فما عودتنی | انی اشبح بھا علیٰ جلاسی

انت الکریم ولایلیق تکرماً | ان یعیر الندمأ دور الکاس ☆

حاضرین پر رقت طاری ہوگئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ خلایق کے گروہ کثیر نے اسی وقت معصیت سے توبہ کر لی۔

شیخ الشیوخ نے علم حدیث، علم فقہ، علم خلاف اور علوم ادبیہ کو درجہ کمال تک حاصل کیا تھا۔ حدیث اگرچہ آپ کا خاص فن نہیں تھا۔ باوجود اس کے ائمہ فن کے مساوی درجہ رکھتے تھے اور بڑے بڑے محدثین اور فن حدیث کے امام آپ سے روایت کیا کرتے تھے۔ چنانچہ الامام الحافظ مورخ عراق ابوعبداللہ محمد بن سعید بن یحییٰ الدبیثی المتوفی ۶۳۷ [۱۳] الامام الحافظ محدث شام زکی الدین ابوعبداللہ محمد بن یوسف البرزانی الاشبیلی المتوفی ۶۳۶ [۱۴] ابن النجار الامام الحافظ مورخ عصر محب الدین ابوعبداللہ محمد بن محمود بن نجار البغدادی المتوفی ۶۴۳ [۱۵] الامام الحافظ محدث شام ابوعبداللہ محمد بن عبدالواحد المقدسی المتوفی ۶۴۳ [۱۶]، محدث شہیر قطب الدین محمد بن احمد بن علی القسطلانی المتوفی ۶۸۶ [۱۷]، ابن نقطہ الامام الحافظ محدث عراق معین الدین ابوبکر محمد بن عبدالغنی البغدادی المتوفی [۱۸] ۶۲۹ اور کے علاوہ اور بہت سے محدثین نے شیخ الشیوخ سے سینکڑوں حدیثیں روایت کی ہیں۔

---

☆ ترجمہ: ''مجھ پر سختی نہ کر۔ تُو نے مجھے اس بات کا عادی بنا دیا ہے کہ میں اپنے ہم نشینوں کو سیراب کروں۔ تُو کریم ہے اور کرم کے مناسب نہیں ہے کہ وہ اپنے ہم پیالہ دوستوں کو جام مے کی گردش پر بُرا بھلا کہے۔''

شیخ الشیوخ تصوف اور زہد واتقا میں اپنے زمانے کے امام تھے اور آپ سے شیوخ صوفیہ کے گروہ کثیر نے استفادہ کیا تھا آپ کے چچا شیخ ضیاء الدین ابونجیب کی خانقاہ بغداد میں زہاد اور صالحین کی اقامت کا مرکز تھی۔ اسی خانقاہ میں شیخ الشیوخ وعظ وتذکیر کے بعد اپنے ارادت مندوں کو معرفت وسلوک اور حقائق واسرار کے نکتے اور عبادت وریاضت کے طریقے بتایا کرتے تھے جن آئمہ صوفیہ کو آپ سے خاص ارادت تھی اور جو آپ کے خلفاء میں شمار ہوتے تھے ان میں سے بعض کے نام یہ ہیں۔

۱۔ شیخ حمید الدین ناگوری محمد بن عطاء البخاری المتوفی ۶۴۳ھ [۱۹]

۲۔ شیخ الاسلام شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی المتوفی ۶۶۶ھ [۲۰]

۳۔ شیخ نجیب الدین علی بن برغش شیرازی المتوفی ۶۷۸ھ [۲۱]

۴۔ شیخ ظہیر الدین محمود بن عبداللہ الریحانی المتوفی ۶۷۴ھ [۲۲]

۵۔ شیخ محمد الیمنی المتوفی ۶۹۲ھ [۲۳]

مشہور شاعر شیخ سعدی مشرف الدین مصلح بن عبداللہ الشیرازی المتوفی ۶۹۱ [۲۴] نے بھی شیخ الشیوخ سے استفادہ کیا ہے اور دونوں ایک مرتبہ دریا میں ہم سفر رہے ہیں چنانچہ خود سعدی نے بوستاں میں اس کا ذکر اس طرح کیا ہے۔ [۲۵]

مقالات مرداں بمردی شنو — نہ سعدی کہ از سہر وردی شنو
مرا شیخ دانائے مرشد شہاب — دواندوز فرمود برروئے آب
یکے آں کہ در جمع بد بیں مباش — دوم آن کہ در نفس خود بیں مباش ☆

خواجہ کمال الدین اسمٰعیل اصفہانی المتوفی ۶۳۵ [۲۶] جو فارسی کا مشہور شاعر ہے اور جسے فضلائے عصر نے خلاق المعانی کے لقب سے مخاطب کیا ہے۔ شیخ الشیوخ کا ارادت مند خاص تھا

☆ ترجمہ: ''مردوں کی باتیں ایک مرد سے سنو، سعدی سے نہیں بلکہ سہروردی سے سنو۔ میرے دانا مرشد شیخ شہاب نے چہرے کی آب وتاب کے لیے دو باتیں جمع کرنے کا حکم دیا ہے، ایک یہ کہ بُری سوچنے والے مجمع سے نہ ہو، دوسری یہ کہ اپنے نفس کے بارے میں خود بین نہ ہو یعنی اپنے نفس کی تعریف کرنے والا نہ ہو۔''

اوراس نے شیخ الشیوخ کی مدح میں دو قصیدے بھی لکھے ہیں۔ جو اس کے کلیات میں موجود ہیں۔ ان مین سے پہلا قصیدہ چھیاسٹھ بیت کا ہے اور اس کا مطلع یہ ہے۔

اے جناب تو قبلہ احرار
مملکت رابرایت استظہار ☆۱

دوسرا قصیدہ چوہتر بیت کا ہے اور اس کا مطلع یہ ہے۔

دلا بگوش کہ باقی عمر دریابی
کہ عمر باقی ازیں عمر برگزریابی ☆۲

خلفائے بغداد اور سلاطین اطراف واکناف شیخ الشیوخ کا بے حد احترام کیا کرتے تھے اور ان کے درباروں میں شیخ الشیوخ کو ایسا جاہ و مرتبہ حاصل تھا کہ ان کے بعد کسی اور کو میسر نہیں ہوا۔ خلفاء کو ملوک و امراء کے یہاں جب کبھی سفارت بھیجنے کی ضرورت ہوتی تو دربار خلافت سے شیخ الشیوخ روانہ ہوا کرتے تھے۔ اگر کوئی عالم و فاضل یا زاہد و صوفی دارالخلافت بغداد میں اتا تو اس کے استقبال کے لیے خلفاء کی طرف سے شیخ الشیوخ کا انتخاب ہوا کرتا تھا۔

شمس الدین افلاکی نے مناقب العارفین میں لکھا ہے کہ شیخ جلال الدین مولانا روم کے والد شیخ بہاء الدین محمدؒ البلخی المتوفی ۶۲۸ھ نے ۶۰۹ھ میں سلطان علاؤ الدین محمدؒ بن تکش خوارزم شاہ ۵۹۶-۶۱۷ کے ایما سے ترک وطن کیا۔ اور بلاد روم کی جانب جاتے ہوئے ۶۱۰ھ کے حدود میں بغداد تشریف لائے۔ یہ زمانہ خلیفہ الناصر ابو العباس احمد بن المستضی ۵۷۵-۶۲۲ کی خلافت کا تھا۔ خلیفہ نے شیخ الشیوخ کو استقبال کے لیے مقرر کیا۔ شیخ الشیوخ نے مولانا کو اپنی خانقاہ میں تشریف لانے اور قیام کرنے کی دعوت دی۔ لیکن مولانا نے یہ فرما کر کہ طلبہ کے لیے مدرسہ مناسب ہے المستنصریہ میں قیام فرمایا۔ [۲۷]

---

☆۱ ترجمہ: ''اے جناب والا آپ آزاد لوگوں کے قبلہ و کعبہ ہیں، مملکت آپ کی پشت پناہی/مدد/تعاون کی طلب گار ہے۔

☆۲ ترجمہ: ''اے دل! توجہ کر! ہوش سنبھال کہ عمر کا آخری حصہ باقی رہ گیا ہے کہ اس ساری عمر میں سے اب جو حصہ باقی ہے اُس پر تو ضبط کو اپنا لے یعنی اُسے رضائے الٰہی کے مطابق گزار۔''

سلطان جلال الدین منکبرنی کے منشی نورالدین محمد بن احمد النسوی نے اپنی تاریخ ظہور التتر میں لکھا ہے کہ ۶۱۴ میں سلطان محمد بن تکش خوارزم شاہ خلفائے عباسیہ کو غاصب خلافت کہنے لگا۔ اپنی مملکت میں خلیفہ الناصر کا نام خطبہ اور سکہ سے نکال دیا۔ سادات کو خلافت کا مستحق قرار دے کر فخر السادات سید علاء الدین ترمذی سے بیعت کی۔ اس کے بعد خلیفہ الناصر کو معزول کرنے کے لیے تیس لاکھ سوار لے کر بغداد کی جانب روانہ ہوا۔ سلطان محمد کے اس ارادے کی اطلاع جب بغداد میں پہنچی تو خلیفہ سخت پریشان ہو گیا اور شیخ الشیوخ کو سفیر بنا کر مصالحت کے لیے سلطان کے یہاں بھیجا۔ شیخ الشیوخ نے ہمدان کے قریب سلطان محمدؒ سے ملاقات کی سلطان نہایت غرور و نخوت سے شیخ الشیوخ کے ساتھ پیش آیا۔ باوجود اس کے شیخ الشیوخ نے عربی زبان میں نہایت فصاحت و بلاغت کے ساتھ بنی عباس کے محامد و محاسن اور فضائل و کمالات بیان کیے۔ سلطان نے اس کا یہ جواب دیا کہ جو صفات آپ نے بیان کیے ہیں ان سے خلیفہ الناصر معرا ہے۔ میں ایسے شخص کو خلیفہ بنانا چاہتا ہوں جو آپ کے بیان کیے ہوئے صفات سے متصف ہو۔ یہ جواب سن کر شیخ الشیوخ کو سخت ملال ہوا اور نہایت کبیدہ خاطر بغداد کی جانب واپس ہوئے سلطان محمد ہمدان سے نکل کر عقبہ حلوان تک پہنچا۔ یہاں سردی کی شدت اور برف باری کی کثرت سے اس کا سارا لشکر تباہ ہو گیا اور نہایت پریشانی اور پشیمانی کے ساتھ اپنے قصد فاسد سے باز آ کر عراق کی جانب مراجعت کی۔ [۲۸]

امیر حلب ملک العزیز غیاث الدین ابوالمظفر محمد بن الظاہر ابوالفتح غازی ۶۱۳-۶۳۴ھ نے ۶۱۵ھ میں قاضی بہاء الدین ابوالمحاسن یوسف بن رافع الاسدی المعروف بابن شداد المتوفی ۶۳۲ھ کو اپنا دیوان مقرر کیا۔ شیخ الشیوخ خلیفہ الناصر کی طرف سے سفیر ہو کر ۶۱۸ میں ابن شداد کے یہاں اربل ☆ تشریف لائے۔ دورانِ قیام کئی مرتبہ مجالس وعظ و تذکیر کو منعقد فرمایا۔ اس زمانہ میں قاضی شمس الدین احمد بن خلکان اربل میں موجود تھا۔ لیکن صغیر السن ہونے کے باعث شیخ الشیوخ کو نہیں دیکھا سکا۔ [۲۹]

---

☆ اربل عراق کا ایک شہر ہے جو اس کے شمال میں واقع ہے۔ اس کے اکثر رہنے والے کُرد ہیں۔ یاقوت حموی نے ۱۲۲۰ء میں اس علاقہ کی سیر کی، اس علاقہ کے وسط میں ایک بہت بڑا قلعہ ہے جو قلعۂ اربیل کہلاتا ہے۔ اربل کے لیے آج کل اربیل مستعمل ہے۔

خلفائے بغداد کی جانب سے روم کے سلجوقی فرمان روا سلطان علاء الدین ۶۱۶ھ ۶۳۴ھ کے دربار میں شیخ الشیوخ برسم سفارت تین مرتبہ تشریف فرما ہوئے۔ پہلی مرتبہ ۶۱۷ میں سلطان علاء الدین کی تخت نشینی کے بعد خلیفہ الناصر کی طرف سے منشور سلطنت لے کر قونیہ تشریف لائے۔ امری ناصر الدین یحییٰ المعروف بابن بی بی نے اپنی تاریخ سلاجقہ روم میں اس سفارت کی مفصل کیفیت لکھی ہے[۳۰] اس کا بیان ہے کہ شیخ الشیوخ کے آق سرائے ☆۱ پہنچنے کے بعد سلطان کو آپ کی تشریف آوری کا حال معلوم ہوا۔ قضاۃ ومشائخ اور اعیان و امراء کو استقبال کے لیے زنجیر لو ☆۲ تک بھیجا جو قونیہ سے ایک فرسخ کی مسافت پر واقع ہے۔ قونیہ میں وارد ہونے کے ایک روز بعد سلطان نے سرائے سلطانی میں شیخ الشیوخ کی دعوت کی۔ سر دربار خلعت خلافت کو پہنا۔ عمامہ سر پر باندھا۔ شیخ الشیوخ نے خلیفہ کا منشور پڑھ کر سنایا۔ مراجعت کے وقت نصاریٰ اور ارامنہ کے خراج سے ایک لاکھ زر نقد۔ پانچ ہزار دینار سلطانی اور پانچ سو پچاس مثقال طلا سے مضروب شیخ الشیوخ کی خدمت میں نذرانہ پیش کیا۔ سلطان کے حکم سے شیخ نجم الدین طوسی الوداع کہنے کے لیے زنجیر نو تک ہمراہ آئے۔ شیخ الشیوخ نے وقت رخصت حسب ذیل دو بیت ارشاد فرمائے۔

ولم او کالتو دیع اقبح منظراً　　وان کان یدعو اھلہ للتعانق
وللصارم الھندی الین جانباً　　ملامسۃ من کف انف مفارق ☆۳

---

☆۱ (آق سرا) ''سفید محل'' اندرونی آناطولی میں ایک شہر کا نام۔ زمانہ قدیم میں اس کا نام Archelais تھا (دیکھیے Pauly-Wissowa، بذیل مادہ)۔ آق سرای سلجوقی عہد میں ایک اہم مقام سمجھا جاتا ہے اور یہاں کا قلعہ جواب کھنڈر ہو چکا ہے (عز الدین) قلیج ارسلان ثانی کے عہد میں تعمیر ہوا تھا۔ اس کے بعد یہ قلعہ قرہ مان اوغلو اور عثمانیوں کے قبضے میں چلا گیا۔ سلطان محمد ثانی نے استنبول فتح کرنے کے لیے آق سرای کے زیادہ تر باشندوں کو وہاں منتقل کر دیا اور اُن لوگوں کی وجہ سے استنبول کے ایک محلے کا نام آق سرای ہو گیا۔ یہ شہر ایک زراعتی مرکز ہے اور قالین بافی یہاں کی مشہور صنعت ہے۔ (اردو دائرۃ المعارف اسلامیہ، جلد اوّل، لاہور، دانش گاہ پنجاب، ۱۴۲۲ھ/ ۲۰۰۱ء، بار دوم، ص ۱۴۱)

☆۲ شمالی شام میں اصلاحیہ کے قریب قرہ صو کی وادی میں آمنوس اور کرد داغ کے درمیان ایک گاؤں۔ اس شہر کے قریب ایک ٹیلہ ہے جو دراصل ایک قدیم آرامی شہر شمعل جو شمالی سوریا کی ایک چھوٹی سی ریاست ''یعدی'' (اشوری یودی Yaudi) کا صدر مقام تھا کے ویرانے کی یادگار ہے۔ (اردو دائرۃ المعارف اسلامیہ، جلد دہم، لاہور، دانش گاہ پنجاب، اول، ۱۳۹۳ھ/ ۱۹۷۳ء، ص ۵۰۵۔

☆۳ ترجمہ: ''میں نے نہیں دیکھا بدترین منظر جدائی کے موقع سے، اگر چہ احباب ایک دوسرے کے ساتھ گلے ملتے ہیں۔ اور ہندی تلوار چھونے کے لحاظ سے نرم ہے حالاں کہ وہ چیر نے پھاڑنے والی ہے۔''

دوسری مرتبہ خلیفہ الظاہر ابونصر محمد بن الناصر (۶۲۲ھ،۶۲۳ھ) کی تخت نشینی کے وقت سلطان اس وقت قلعہ کوالہ میں مصروف سیر و شکار تھا۔ مولانا بہاء الدین بلخی بھی سلطان کے ہمراہ تھے۔ شیخ الشیوخ نے خلیفہ کا منشور سلطان کے حوالے کیا۔ تکمیل سفارت کے بعد ملاقات کے لیے مولانا بہاء الدین یہاں تشریف لائے اسی شب کو سلطان نے ایک عجیب خواب دیکھا کہ اس کا سر سونے کا، سینہ چاندی کا، شکم پیتل کا، دونوں ران سیسہ کی اور دونوں پاؤں رانگے کے ہوگئے ہیں۔ صبح کو شیخ الشیوخ مولانا بہاء الدین کے ساتھ سرائے سلطانی میں رونق افروز ہوئے اور خواب کی تعبیر اس طرح بیان فرمائی کہ سلطان کی زندگی میں اس کی رعایا آسودہ حال اور سونے کے مانند ذی قدر رہے گی۔ اس کے بعد فرزند کے دور میں گذشتہ عہد کے لحاظ سے رعایا کا حال چاندی کے مانند ہو جائے گا۔ جب فرزند کا فرزند حکمران ہوگا تو ملک و مال کی کیفیت پیتل کے مثل ہوگی اور رعایا دون ہمت و فزوں تہمت ہو جائے گی۔ یہاں تک کہ تیسری پشت میں رعایا سے صدق و صفا اور خلق و وفا مفقود اور ملک کا امن و امان درہم و برہم ہو جائے گا۔ چوتھی اور پانچویں پشت میں ملک تباہ و برباد آل سلجوق کی حکومت منقرض اور اسلامی بلاد پر اہل فساد قابض و متصرف ہو جائیں گے۔ اس کے بعد سلطان نے گراں قدر تحائف پیش کیے۔ دعائے خیر کی استدعا کی اور عزت و احترام کے ساتھ شیخ الشیوخ کو دربار سے رخصت کیا۔[۳۱]

تیسری مرتبہ خلیفہ المستنصر ابوجعفر منصور بن الظاہر (۶۲۳ھ–۶۴۰ھ) کی خلافت کے وسطی ایام میں جب کہ مولانا بہاء الدین بلخی کا انتقال ہو چکا تھا۔ مولانا روم کی تعلیم و تربیت کے لیے سید سروران خواجہ برہان الدین تبریزی خراسان سے آکر قونیہ میں مقیم ہوئے تھے۔ شیخ الشیوخ سفارت کے مراحل طے فرمانے کے بعد سید سروران کے یہاں ملاقات کے لیے تشریف لائے۔ سید سروران اس وقت خاک پر بیٹھے ہوئے تھے۔ آپس میں قیل و قال کی نوبت نہیں آئی۔ ہمراہیوں نے سکوت کا سبب دریافت کیا تو شیخ الشیوخ نے فرمایا کہ اہل حال کے سامنے زبان حال ہونی چاہیے نہ کہ قال۔ سید سروران ۶۲۸ھ میں قونیہ آئے ہیں۔ اس اعتبار سے اس سفارت کا زمانہ ۶۲۸ھ کے بعد واقع ہوا ہے۔

